نام کتاب: آج کا انسان اور اجتماعی مشکلات

مولف: حضرت آیت اللہ سید محمد باقر الصدر رحمۃ اللہ علیہ

مترجم: علامہ ذیشان حیدر جوادی

کمپوزنگ: انس کمیونیکیشن 0300-4271066

ناشر: معراج کمپنی لاہور

پیشکش وتعاون: باب العلم دار التحقیق (فروغ ایمان ٹرسٹ) کراچی

زیرِ اہتمام: ابوظہیر

ملنے کا پتہ

محمد علی بک ایجنسی اسلام آباد

0333-5234311

# فہرست

عرض ناشر ........................ 5
آج کا اِنسانی مسئلہ ........................ 7
انسانیت اور مسئلہ کا حل ........................ 9
مارکس ازم ........................ 10
غیر مارکسی مفکرین ........................ 13
طبیعی اور سماجی تجربات کا فرق ........................ 14
تجربات کے فرق ........................ 14
تفصیلی گفتگو ........................ 23
''سرمایہ دارنہ ڈیموکریسی'' ........................ 25
سرمایہ داری کا مادی رخ ........................ 28
سرمایہ داری اور اخلاق ........................ 31
سرمایہ داری کے مظالم ........................ 32
اشتراکیت و اشتمالیت ........................ 35

اشتمالیت سے انحراف . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 38
اشتمالیت کا محاسبہ . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 40
مسئلہ کی صحیح توجیہہ . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 45
اسلام اور اجتماعی مشکل . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 45
مشکل کا صحیح حل . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 50
اسلام کا پیغام . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 54
اسلام اور حریت وضمانت . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 60
سرمایہ دارانہ معاشرے کی حریت . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 61
شخصی حریت . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 67
اجتماعی حریت . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 73
ضمانت اسلام اور مارکس ازم میں . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 81
توضیحات مترجم . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 85
سرمایہ داری اور فلسفہ . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 85
کفالت وضمانت . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . 87



# عَرضِ ناشر

ابتدا ہے اپنے رب تعالیٰ کے نام سے جو حقیقت میں عبادت کے لائق ہے درود نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس پر کہ جن پر خدا اور اس کے فرشتے بھی درود بھیجتے ہیں، اور سلام ہے ان کی اولاد پر جو ہماری رہنما اور وصی ہیں۔

معراج کمپنی کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ اس نے اپنے قیام کے دن سے آج تک منفرد کام سرانجام دیئے ہیں، جناب سید العلما، آغا رہبر اور دیگر اکابرین کے آثار و افکار پر کام کیا اور ان بزرگانِ دین کی کتب کو جمع کر کے اشاعت کے زیور سے آراستہ کیا، اور اب شہید باقر الصدر رحمۃ اللہ علیہ کے افکار و آثار کو جمع و تدوین کا بیڑا اٹھایا ہے، شہید کی دستیاب کتب شائع کرنے کا اعزاز بھی معراج کمپنی کے حصہ میں آیا ہے۔ یہ خدا کے احسان و رحمت کے سوا کچھ نہیں ہے کہ اس نے ہم جیسے سیاہ کاروں سے ان بزرگوں کے آثار کی جمع و تدوین کا کام لیا ہے۔

پیام اسلامک سنٹر کراچی کے مہتم محترم جناب سید فدا حسین رضوی نے ہماری توجہ اس طرف مبذول کرائی کہ جناب شہید باقر الصدر رحمۃ اللہ علیہ کی گراں قدر کتب میں سے اس وقت کوئی کتاب بھی پاکستان میں دستیاب نہیں ہے جس سے محبان شہید باقر الصدر رحمۃ اللہ علیہ بہت افسردہ ہیں، نا صرف توجہ دلائی بلکہ کتب بھی مہیا کیں اگر یہ کہا جائے کہ یہ ساری کاوش جناب سید فدا حسین رضوی صاحب کی ہے تو بے جا نہ ہوگا ادارہ ان کا انتہائی ممنون و

مشکور ہے اور ان کے لئے دعا گو ہے۔اللہ ان کی توفیقات خیر میں اضافہ فرمائے۔

زیر نظر کتاب شہید باقر الصدر رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف ہے جس میں آپ نے انسان کو درپیش مسائل کے حل کے لئے اپنی ماہرانہ اور مفکرانہ معروضات پیش کی ہیں۔اگر ہم اپنے مسائل کو حل کرنے کے لئے سنجیدہ ہیں تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ اس کتاب کے مطالعہ کے بعد ہم اپنے اجتماعی اور انفرادی مسائل پر قابو نہ پا سکیں۔ مذکورہ کتاب کو اردو کے قالب میں ڈھالنے کے لئے جناب علامہ سید ذیشان حیدر جوادی نے اپنی خدمات پیش کی ہیں جو کسی بھی تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔

اس کتاب کی اشاعت کے لئے باب العلم دار التحقیق (فروغ ایمان ٹرسٹ) کراچی کے رئیس جناب سید شہنشاہ حسین نقوی مدظلہ العالی نے مالی تعاون پیش فرمایا ہے اللہ رب العزت ان کی توفیقات خیر میں اضافہ فرمائے اور ان کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

اگر کسی کے پاس شہید باقر الصدر کی کوئی تصنیف موجود ہے تو از راہ کرم ہمیں ارسال فرما دیں تا کہ اس کو شائع کیا جا سکے اور آپ اس کار خیر میں ہمارے رفیق کار ہوں اور دنیا اور آخرت کی منازل میں ترقی کا سبب بن جائیں۔



# آج کا اِنسانی مسئلہ

دورحاضر کا وہ اہم مسئلہ جس نے انسانی فکر کو پراگندہ کر دیا ہے اور جس کا تعلق براہ راست انسانی زندگی کی گہرائیوں سے ہے۔

ایک ایسے نظام کی تلاش کا ہے جو انسانیت کے لئے صالح اور اجتماعی زندگی کے لئے موزوں مناسب ہو۔

یہ مسئلہ جہاں ایک عظیم اہمیت کا حامل ہے اور اپنے حل و جواب کے لئے بے انتہا ذہنی کاوشوں کا طالب ہے، وہاں بڑی حد تک خطرناک بھی ہے۔ اس لئے کہ اس کا تعلق انسان کی ذات سے ہے اور اس کے حل کی ہر غلطی براہ راست انسانی معاشرہ پر اثر انداز ہو سکتی ہے۔

انسانیت کی تاریخ گواہ ہے کہ عہد ماضی میں اس مسئلے کی جڑیں بہت دور تک پھیلی ہوئی ہیں اور انسان نے اس کے حل کے لئے اس وقت سے جدوجہد شروع کی ہے جب انسانی آبادی چند آدمیوں میں محدود تھی اور ان کی زندگی چند محدود تعلقات پر بسر ہو رہی تھی، لیکن اس وقت بھی ایک ایسے نظام کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی جو ان تعلقات کی حد بندی کر کے معاشرہ کو متوازن راہوں پر چلا سکے۔

دراصل اس مسئلہ نے فکر و سیاست کے میدان میں انسان کو ایک جہد مسلسل اور جہاد پیہم میں مبتلا کر رکھا ہے اور ہر دور کے انسان نے اپنی عقل وفکر کے مطابق اس کے حل تلاش کئے ہیں۔ مختلف عقلی مذاہب عالم وجود میں آئے۔ ان کے خطوط معین ہوئے۔ ان کی

راہیں استوار کی گئیں اور اس کے بعد وہ مذاہب رہ سپارِ ملکِ عدم ہو گئے۔ انسانیت کے حصہ میں مظالم آئے اور مصائب، مسکراہٹیں، آنسو نیک بختی اور بدبختی آئیں۔ یہی ملے جلے تر کے تھے جو ہر دور کے انسان کو ملتے رہے۔ حسن اتفاق کہئے یا خوبیٔ تقدیر کہ ہر دور میں کچھ روشنیاں بھی ملتی رہیں اور کچھ باصلاحیت ذہن بھی صفحہ تاریخ پر ابھرتے رہے، ورنہ انسانیت اسی دائمی عذاب میں مبتلا رہ جاتی اور معاشرہ انہیں موجوں کی زد پر تھپیڑے کھاتا رہتا۔

مجھے اس وقت میدان میں انسانی جہاد کی تاریخ نہیں دہرانی ہے اور نہ ماضی کی الم انگیز داستان کو دہرانا چاہتا ہوں۔ میرا مقصد دور حاضر کے حالات کا جائزہ لینا ہے اور اس آخری مرکز کی طرف توجہ دینا ہے جہاں تک انسان اتنی مسلسل کوششوں کے بعد پہنچ سکا ہے اور جس سے یہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ ابھی کتنے چکر اور باقی ہیں اور ساحل کا طوفان سے فاصلہ کتنا ہے؟ وہ ساحل جہاں سلامتی کا مرکز ہو، اطمینان کا مستقر ہو اور عدل وخوش بختی کی حکومت۔

درحقیقت انسانی اجتماع کی مشکلات کا احساس جس قدر آج کے انسان کو ہے اتنا تاریخ کے کسی دوسرے دور میں نہ تھا۔ آج کا انسان موقف کی پیچیدگیوں کو کل سے زیادہ سمجھنے لگا ہے اور اب اسے یہ احساس بھی ہو گیا ہے کہ یہ مسئلہ اس کا پیدا کیا ہوا ہے۔ اجتماعی قوانین اس کے اوپر آسمان سے نہیں لادے جاتے ان کی حیثیت فطری قوانین کی نہیں ہوتی وہ زمین کی جاذبیت کی طرح کوئی ایسے قوانین نہیں ہیں جن کے آگے وہ بالکل بے بس اور بے اختیار ہو، جبکہ کل کا انسان بالکل یہی احساس رکھتا تھا اور وہ ان قوانین کے سامنے اپنے آپ کو بالکل بے بس خیال کرتا تھا۔

اس کا خیال تھا کہ یہ جاگیردارانہ نظام، یا غلامی کے قوانین آسمانی مقدرات ہیں جن کے آگے انسان اتنا ہی مجبور ہے جتنا آفتاب و ماہتاب کے آگے۔ وہ نہ آفتاب کی گرمی کو سردی سے بدل سکتا ہے نہ جاگیردارانہ نظام کو سرمایہ دارانہ بنا سکتا ہے۔ نہ ماہتاب کی خنکی چھین سکتا ہے نہ آقاؤں سے ان کی آقائی سلب کر سکتا ہے۔ لیکن آج کے انسان نے یہ محسوس کر لیا ہے کہ ایسا کچھ نہیں ہے۔ ہمارے دست و بازو میں اتنی طاقت ہے کہ ہم

انقلاب برپا کر کے ہر نظام کا جنازہ نکال سکتے ہیں اور معاشرہ کے لئے دوسرے نظام کو بھی مرتب کر سکتے ہیں۔ (مترجم)

آج کا انسان جہاں سپردگی کی منزل سے نکل کر جہاد و انقلاب کی راہوں پر چل رہا ہے وہاں مادیت اور طبیعات کی گوناگوں ترقیوں نے اس کی فکر کو اور بھی پراگندہ کر رکھا ہے۔ آئے دن نئی نئی ایجادات عالم ظہور میں آ رہی ہیں روزانہ نئے ذرائع پیداوار وجود پا رہے ہیں اور ہر ایجاد کے ساتھ سماجی تنظیم کے لئے ایک نئی مشکل ابھرتی آ رہی ہے اور اتنی بڑی پیداوار کی تقسیم ایک بھیانک مسئلہ کی شکل اختیار کرتی جا رہی ہے۔ یہ اور بات ہے کہ اس کے ترکے میں اسلاف کے تجربے بھی ہیں اور اس نے ان تجربات سے کافی فائدے بھی اٹھائے ہیں۔ اس نے اجتماعی مسئلے کو حل کرنے کے لئے انہیں سابق تجربات کی روشنی میں کئی قدم بھی اٹھائے ہیں۔ جن کا ہر قدم ہمارے مذکورہ بالا سوال کا جواب بنا ہے۔ وہ کونسا اجتماعی نظام ہے جو انسانیت کے لئے صالح اور انسانی زندگی کے لئے موزوں و مناسب ہو۔

## انسانیت اور مسئلہ کا حل

اجتماعی زندگی کے بنیادی مسئلے کو سمجھ لینے کے بعد ہمیں یہ دیکھنا پڑے گا کہ آج کا انسان اس مسئلے کو حل کرنے کے لئے کتنی استعداد و صلاحیت رکھتا ہے اور وہ کن کن شرائط و لوازم سے آراستہ ہے تا کہ صحیح طور پر یہ اندازہ ہو سکے کہ اس کے جواب میں کتنا وزن ہے۔ مثال کے طور پر ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ انسانی سماج کے لئے سرمایہ دارانہ نظام زیادہ مناسب ہے یا اشتراکی نظام؟ تو پہلے ان عناصر سے بحث کرنا پڑے گی جن کی بنیاد پر مناسب اور نامناسب کا فیصلہ کیا جائے۔ پھر ان اصول وقوانین پر غور کرنا پڑے گا جن کے بغیر کوئی نظام صالح و مناسب نہیں ہوسکتا اور ان تمام منزلوں سے گزرنے کے بعد یہ دیکھنا ہوگا کہ آیا صالح نظام کا دریافت کر لینا اس کی تطبیق اور اس کے رواج کے لئے کافی ہوگا یا رواج و نفاذ کے لئے کچھ اور بھی شرائط ضروری ہیں جو بسا اوقات ان لوگوں کو بھی میسر نہیں ہوتیں جو اپنی ذہنی صلاحیت کی بنا پر صالح نظام کے دریافت کی قدرت رکھتے ہیں اور کھلی ہوئی بات ہے کہ یہ

بات بڑی حدتک ایک فلسفی بحث سے مربوط ہےجس کا عنوان ہے''انسانی اجتماع کیا ہے؟'' اس کائنات سے اس کا رابطہ کیا ہے؟ انسان کے داخلی وخارجی محرکات کیا ہیں؟ انسانی زندگی کن عناصر سے قائم ہوتی ہے؟ سماجی زندگی کے لئے کن باتوں کی ضرورت پڑتی ہے۔؟ تا کہ ان سب کی روشنی میں دیکھا جائے کہ کس نظام میں رواج ونفاذ کی صلاحیت ہے اور کس میں نہیں ہے۔

## مارکس ازم

مارکسیت کا خیال ہے کہ انسان فکرونظر کے اعتبار سے اپنے دور کے ذرائع پیداوار کا پابند ہوا کرتا ہے۔ وہ ان ذرائع سے الگ ہوکر سوچنے سمجھنے کی بھی کوئی صلاحیت نہیں رکھتا۔ صالح نظام کی فکر بھی اس کے ذہن میں اسی سماج کی پیداوار ہوگی جس میں وہ زندگی بسر کررہا ہے۔ مثال کے طور پر یوں سمجھئے کہ ہوائی چکی نے اس کے ذہن میں یہ بات ڈالی تھی کہ جاگیردارانہ نظام صالح نظام ہے۔

بھاپ کے دور نے یہ فکر پیدا کی کہ سرمایہ دارانہ نظام زیادہ صالح ہے اب ذراتی اور برقی طاقتیں یہ القاء کررہی ہیں کہ صحیح وصالح نظام صرف اشترا کیت ہے گویا کہ صالح نظام کا ادراک دوسرے الفاظ میں ذرائع پیداوار کے ادراک کے مترادف ہے۔ جیسے جیسے ذرائع پیداوار کا ادراک بڑھتا جائے گا ویسے ویسے صالح سے صالح تر نظام کا ادراک پیدا ہوتا جائے گا۔

رہ گئی نظام کے صالح ہونے کی ضمانت۔؟ تو اس کی واحد ضامن وذمہ دار وہ تاریخ ہے جس کی حرکت ہمیشہ آگے کی طرف ہوتی ہے اور جو ہمیشہ اپنے ہر موڑ پر ایک ترقی یافتہ شکل پیش کرتی ہے۔ نظام کا تازہ ہونا ہی اس کی صحت ودرستی کا واحد ذمہ دار ہے۔ یہ اور بات ہے کہ بعض فکریں بعض اوقات تازہ معلوم ہوتی ہیں اور تھوڑے ہی دن میں یہ انکشاف ہوجاتا ہے کہ یہ بات کسی پرانی فکر کی صدائے بازگشت ہے جس نے نیا روپ دھار کر سماج کو دھوکا دیا ہے جیسے کہ ہٹلر ازم کا حال تھا کہ وہ بظاہر نئی بات تھی اور سماج اسے صالح سمجھ رہا تھا

لیکن تھوڑے ہی دنوں میں واضح ہوگیا کہ یہ فکر صالح ہونے کے بجائے مفسد اور تباہ کن ہے۔

رواج ونفاذ کے مرحلے میں مارکسیت کا عقیدہ ہے کہ نظام کا صالح اور انسب ہونا اس کے رواج کا ذمہ دار نہیں ہے اور نہ رواج کوئی تاریخی جبر ہے۔ بلکہ اس کے لئے ضروری ہے کہ اس فکر کے پرستار اکثریت میں ہوں۔ سماج پر ان کا غلبہ وقبضہ ہو، ان کی آواز سننے کے قابل ہو، تاکہ اس طرح مرحوم نظام کے پرستاروں سے ٹکر لی جاسکے۔ اور جدید نظام کو رائج کیا جاسکے۔ محل بحث میں یوں کہا جائے کہ اشتراکی نظام کے رواج کے لئے مزدور طبقہ کا غلبہ اور اقتدار انتہائی ضروری ہے جب تک یہ طبقہ اتنا اثر ورسوخ نہ پیدا کرلے کہ سرمایہ دار ذہنوں کا استحصال کر سکے۔ اس وقت تک اشتراکی نظام کے رواج کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا کرتا۔

درحقیقت مارکسیت کا یہ سارا فلسفہ اس کے ''مادیت تاریخ'' کے نظریہ پر قائم ہے جس کی تفصیلی تردید ہماری کتاب ہمارے اقتصادیات میں کی جاچکی ہے یہاں پر صرف اتنا اضافہ کرنا ہے کہ خود تاریخ بھی اس نظریہ کی ساتھی نہیں ہے۔ بلکہ وہ بھی صالح نظام کی تشکیل میں ذرائع پیداوار سے ہٹ کر انسان کو ایک مستقل حیثیت دیتی ہے اور اس کا بیان ہے کہ انسان نے ہر دور میں اپنی فکری اور عقلی صلاحیتوں کی بنیاد پر صالح نظام کی تشکیل کی ہے، چاہے اس دور کے ذرائع پیداوار کچھ بھی رہے ہوں خود قومی ملکیت، اشتراکیت، حکومتی ملکیت کے نظریات بھی تاریخ کے سابق ادوار میں منظر عام پر آچکے ہیں۔ جب کہ ذرائع پیداوار کے اس حد تک ترقی کرنے کا کوئی امکان ہی نہ تھا۔ میں نہیں سمجھ سکتا کہ مارکسیت اس دور کے نظام کی کیا تاویل کرے گی۔ تاریخ گواہ ہے کہ افلاطون خود بھی اشتراکیت کا دلدادہ تھا اس نے جس مدنیہ فاضلہ کا تصور پیش کیا تھا اس کی بنیاد بھی اشتراکیت پر تھی تو کیا اس ترقی یافتہ فکر کو بھی ترقی یافتہ ذرائع پیداوار کا نتیجہ قرار دیا جاسکتا ہے؟

یہی نہیں بلکہ اشتراکیت کی فکر آج سے تقریباً دو ہزار برس سے پہلے بعض مفکرین کے ذہنوں میں اس قدر راسخ ہوگئی تھی کہ انہوں نے اسے اپنے دور پر منطبق بھی کیا تھا اور

اس کے اثرات کا مشاہدہ بھی کیا تھا چنانچہ چین میں ہان خاندان کاعظیم فلسفی دو۔ وی اشتراکیت کو باقاعدہ طور پر صالح نظام زندگی سمجھتا تھااوراس نے ۱۴۰ ۔ ۸۷ق م تک اسے منطبق بھی کیا تھا طبیعی پیداوارامت کی ملکیت بن گئی تھی۔نمک لوہا، اورشراب کی صنعتوں کو قومی ملکیت قرار دے دیا گیا تھا۔حکومتی پیمانے پر حمل ونقل کے ایسے ذرائع پیدا ہو گئے تھے جن سے اوسط درجے کے تاجروں کی تجارت کا خاتمہ ہوجائے اورتجارت صرف حکومتی پیمانے پر ہو، تاکہ غنیمت مواقع پر زیادہ قیمتیں نہ بڑھائی جاسکیں۔حکومت کے ملازم تمام شہروں میں مال سپلائی کرتے تھے۔ارزانی کے دور میں خریدتے تھےاور گرانی کے دور میں عوامی سہولت کا لحاظ رکھتے ہوئے فروخت کردیتے تھے۔ بڑے بڑے کارخانے اس بنیاد پر کھول دیئے گئے تھے کہ انفرادی طور پر کاروبارکرنے والےاس کارخانہ میں کام کرسکیں۔

یہی حال مسیحی تاریخ کے آغاز میں وانج مانج کا تھا۔اس نے بھی غلامی کے نظریہ کو مہمل قرار دیتے ہوئے جاگیردارانہ نظام کو بیکارثابت کردیا تھا۔ جاگیردار سے زمینیں چھین کرلوگوں پر تقسیم کی جارہی تھیں۔ زمینوں کی خریدوفروخت حرام ہوگئی تھی۔ کانیں اور بڑی صنعتیں قومی ملکیت کی شکل اختیارکرگئی تھیں اورمعاشرہ آج کے دور سے قریب تر ہو چکا تھا۔ توکیاان حالات کی بھی مارکسی تفسیر کی جاسکتی ہے اور یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ فکریں بھاپ، دھواں بجلی یاایٹمی ذرائع پیداوارکانتیجہ تھیں؟ ہرگزنہیں۔ ماننا پڑے گا کہ صالح نظام کا تصور وادراک ذرائع پیداوارکی وسعت وترقی کا مرہون منت نہیں ہے بلکہ دونوں کی راہیں الگ الگ ہیں اوردونوں اپنے اپنے حالات کی بنیاد پرآگے بڑھتے ہیں۔

یہی حال مارکسیت کی ارتقائی حرکت کا ہے جس نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ ہرجدت صحت کی ضمانت ہےاورنئ فکرصحیح وصالح ہوا کرتی ہے اس لئے کہ یہ صرف ایک خیالی بات ہے ورنہ تاریخ میں معاشروں کے انحطاط پذیری کی داستانیں بکثرت موجود ہیں جن کاانکار ممکن نہیں ہے۔

# غیر مارکسی مفکرین

غیر مارکسی مفکرین کا خیال ہے کہ صالح نظام کا تصور و ادراک خود معاشرتی تجربات سے حاصل ہوتا ہے انسان جب ایک نظام کو معاشرہ پر منطبق کرتا ہے تو تھوڑے عرصے میں اس کی تمام خوبیاں اور خرابیاں اس کی نظروں کے سامنے آجاتی ہیں اور اسے یہ محسوس ہوجاتا ہے کہ اس کی فکر نے کہاں کہاں ٹھوکر کھائی ہے، پھر وہ انہیں تجربات کی روشنی میں نئی فکر کرتا ہے اور ایک جدید نظام کی تشکیل کرتا ہے جو خود بھی تجربہ گاہ حیات میں لایا جاتا ہے اور اس کے عیوب و محاسن کا اندازہ کیا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ ٹھوکریں کھاتے کھاتے انسانی فکر اس منزل تک پہنچ جاتی ہے جس کا سوچا ہوا نظام یقیناً صالح نظام ہوتا ہے۔ اس بنیاد پر صالح نظام کا مسئلہ بالکل ایسا ہی ہے جیسے طبیعی دنیا میں یہ سوال اٹھایا جائے کہ مکان کو گرم رکھنے کا صالح ترین طریقہ کون سا ہے؟ ظاہر ہے کہ انسان جس زمانے میں پہاڑوں کے غار میں زندگی گزار رہا تھا اس وقت بھی اسے سردی محسوس ہوتی تھی اور وہ مکان کو گرم کرنے کی فکر میں مشغول تھا۔ اس وقت کے حالات نے اسے آگ کی ایجاد کی رہنمائی کی پھر رفتہ رفتہ تجربات سے اس کا ذہن آگے بڑھتا رہا اور آج یہ طے ہوگیا کہ مکان گرم رکھنے کا بہترین طریقہ برقی آلات کا استعمال ہے۔

یہی حال ٹی بی کے لئے بہترین دوا کی تلاش، تیل نکالنے کے لئے بہترین آلات کی تحقیق، حمل و نقل کے لئے تیز تر سواریوں کے انتظام کا تھا کہ پہلے انسان نے معمولی ذرائع سے کام لیا پھر اپنے متعدد تجربات سے فائدہ اٹھا کر جدید ترین آلات ایجاد کردیئے۔

ظاہر ہے کہ جو انسان اتنے ترقی یافتہ ذرائع زندگانی ایجاد کرسکتا ہے وہ اس بات پر بھی قادر ہے کہ مختلف سماجی تجربات کے بعد سماج کے لئے ایک صالح وصحیح نظام ایجاد کردے جس کے زیر سایہ انسانیت امن وسکون کی زندگی گزار سکے۔

## طبیعی اور سماجی تجربات کا فرق

یہ صحیح ہے کہ طبیعی تجربات کی طرح اجتماعی تجربات بھی انسان کی ذہنی صلاحیتوں میں بڑی حد تک اضافہ کر دیتے ہیں اور وہ پہلے سے بہتر سوچنے کے قابل ہو جاتا ہے، لیکن مسئلہ کی گہرائیوں تک پہنچنے کے لئے ہمیں یہ دیکھنا پڑے گا کہ طبیعی تجربات اور سماجی تجربات میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔

ٹی بی کی دوا، حمل ونقل کا ذریعہ، تیل نکالنے کا آلہ یا اس قسم کے دیگر مسائل میں تجربہ اتنا دشوار نہیں ہے جتنا دشوار کسی سماجی نظام کا تجربہ ہے۔ دونوں تجربات میں الگ الگ صلاحیتوں کی ضرورت ہوتی ہے اور یہ کوئی ضروری نہیں ہے کہ جس انسان میں ایک قسم کی صلاحیت پائی جاتی ہو اس میں دوسرے قسم کی صلاحیت بھی ضرور ہو۔ طبیعی تجربات کی رفتار انتہائی تیز تر ہوتی ہے اور ہر تجربہ اس کی رفتار کو مزید تیز وتند بنا دیتا ہے لیکن اجتماعی تجربات کی رفتار انتہائی سست ہوتی ہے اور وہ کبھی بھی طبیعی تجربہ کا ساتھ نہیں دے سکتے۔ بحث کو مکمل کرنے سے پہلے ہمیں ان تفرقوں پر بھی غور کرنا پڑے گا۔ جو ایک تجربے کو دوسرے سے الگ کرتے ہیں اور جن کی بنیاد پر یہ واضح ہو جاتا ہے کہ طبیعی تجربات اور ہیں اور سماجی تجربات اور۔ ان کی رفتار اور ہے اور ان کی رفتار اور ان کی صلاحیت اور ہے اور ان کی صلاحیت اور.................. اور مختصر یہ کہ ان کی دنیا اور ہے اور ان کی دنیا اور

## تجربات کے فرق

طبیعی اور اجتماعی تجربات کے فرق حسب ذیل دفعات میں بیان کئے جاسکتے ہیں۔

﴿۱﴾ طبیعی تجربہ کو ایک تنہا انسان بھی انجام دے سکتا ہے وہ لیبارٹی میں بیٹھ

کر مختلف قسم کے اعمال انجام دے کر یہ دیکھ سکتا ہے کہ ان اعمال کے نتائج کیا ہوتے ہیں اور اس تجربہ سے کتنا فائدہ ہوتا ہے اور کتنا نقصان.......لیکن اجتماعی تجربہ ایک انسان کے بس کی بات نہیں ہے.......اجتماعی تجربے کے معنی یہ ہیں کہ ایک پورے نظام کو ایک پورے معاشرے پر منطبق کیا جائے اور پھر یہ دیکھا جائے کہ جاگیردارانہ نظام یا سرمایہ دارانہ نظام تاریخ کے اس ایک معین دور میں کیا اثرات دکھلاتا ہے اور اس پورے معاشرہ کو ترقی یا تنزل کے کس راستے پر لے جاتا ہے۔ظاہر ہے کہ ان تمام حادثات میں ایک انسان تنہا شریک نہیں ہوسکتا، اسے ضرورت ہوگی کہ چند حادثات کا تجربہ کرنے کے بعد باقی کے لئے اپنے فکری رجحانات یا دوسروں کے تاریخی بیانات پر اعتماد کرے۔(دوسرے لفظوں میں یہ کہا جائے کہ کسی نظام کو آزمانے کے لئے یہ دیکھنا پڑتا ہے کہ اس نظام کا اثر غریب، امیر، کسان، مالک، مزدور، سرمایہ دار، استاد، شاگرد، مالک مکان، کرایہ دار، حمال بقال، نداف، قصاب اور دیگر طبقات پر کیا پڑتا ہے؟ اور ظاہر ہے کہ ایک آدمی ایک وقت میں یہ سب کچھ نہیں کرسکتا۔ پھر یہ تو اس تجربہ کی بات ہے جو صرف اتنے دنوں قائم رہے جتنے دن تجربہ کرنے والا بقید حیات رہے جبکہ اجتماعی تجربات کئی کئی صدی کے محتاج ہوتے ہیں اور ایک انسان کی عمر اس قدر وفا نہیں کرسکتی۔

اس لئے ماننا پڑے گا کہ اجتماعی تجربہ ایک دو آدمیوں کے بس کی بات نہیں ہے اس میں ہر شخص دوسرے افراد نوع پر اعتماد کرنے کا محتاج ہے۔(مترجم)

﴿۲﴾ طبیعی تجربے کے سانچے سے ڈھلی ہوئی فکر اجتماعی تجربہ کی پیداوار سے کہیں زیادہ پاکیزہ اور صحیح ہوتی ہے جس کی بنیاد پر اجتماعی تجربہ کبھی طبیعی تجربہ کا ہم وزن نہیں قرار دیا جاسکتا اور یہ دونوں کا بڑا بنیادی فرق ہے جس پر توجہ دینا انتہائی ضروری ہے۔ اس فرق کا راز یہ ہے کہ طبیعی تجربہ میں انسان کی نظر صرف انکشاف پر ہوتی ہے اور عام طور سے اس کی کوئی غرض اس امر سے وابستہ نہیں ہوتی کہ حقیقت کا چہرہ مسخ کر دیا جائے۔ یا نتیجہ

کی شکل بدل دی جائے۔ وہ تو صرف یہ دیکھنا چاہتا ہے کہ ٹی بی کے جراثیم پر فلاں دوا ڈال دی جائے تو اس کا اثر کیا ہوگا اور وہ جراثیم کس حد تک زندہ رہ سکیں گے۔ اسے اس سے کوئی واسطہ نہیں ہوتا کہ ٹی بی میں مبتلا کون اور کس طبقہ کا انسان ہوگا۔ اس کے حالات کیا ہوں گے۔ میرے اس سے روابط وتعلقات کیسے ہیں......لیکن اجتماعی تجربہ میں ایسا کچھ نہیں ہوتا۔ وہاں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ تجربہ کرنے والے کے ذاتی مصالح حقیقت کو پوشیدہ کر دینے پر مجبور کر دیتے ہیں اور وہ تجربہ کے ساتھ انصاف نہیں کر پاتا۔ مثال کے طور پر یوں سمجھئے کہ اگر کسی شخص کے ذاتی فوائد سرمایہ داری، ذخیرہ اندوزی، یا سودخواری سے وابستہ ہیں تو اس سے کیا امید کی جاسکتی ہے کہ وہ اپنے تجربہ میں ان چیزوں کے سماجی نقصانات کی نشان دہی کرے گا اور ان کی مخالفت ہی کو صالح نظام کی شکل میں پیش کرے گا۔ اس سے تو یہی امید کی جاسکتی ہے کہ وہ حقیقت کے چہرے کو مسخ کر دے اور نتیجہ کو خواہش کے سانچے میں ڈھال دے۔

یہی حال اس شخص کے تجربے کا ہوگا جس کے ذاتی مصالح ان چیزوں کی مخالفت سے وابستہ ہیں۔ ظاہر ہے کہ وہ اپنے تجربے میں اپنے ذاتی رجحانات سے متاثر ہو کر ان کی مخالفت میں فیصلہ دے گا، چاہے یہ چیزیں کتنی ہی زیادہ سودمند اور منفعت بخش کیوں نہ ہوں.........یہی وجہ ہے کہ اجتماعی تجربے کے کسی بھی نتیجے کو کامل وثوق واطمینان کے ساتھ حقیقت کا درجہ نہیں دیا جاسکتا بلکہ اس کے لئے ضروری ہوگا کہ تجربہ کرنے والے کے ذاتی حالات پر بھی نظر رکھی جائے اور اس طرح تجربہ بے قیمت ہو کر رہ جائے گا۔

﴿۳﴾ اگر یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ انسان کسی وقت اپنے ذاتی رجحانات اور شخصی میلانات سے الگ بھی ہوسکتا ہے اور وہ صالح نظام کے ادراک میں غیر جانبداری سے کام لے سکتا ہے تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ صالح نظام کے ادراک کے بعد جب اس کی تطبیق کا سوال اٹھے گا تو اس وقت وہ شخص تطبیق میں کیسے مدد دے گا جس کا مزاج اس صالح نظام سے ہم آہنگ نہیں ہے۔ مثال کے طور پر یوں سمجھ لیجئے کہ آج کا مغربی انسان اگر اپنے

بیشمار تجربات سے یہ فیصلہ بھی کر لے کہ عورت ومرد کا موجودہ اختلاط انسانی سماج کے لئے سم قاتل کی حیثیت رکھتا ہے تو کیا اس کا یہی فیصلہ اسے اس بات پر آمادہ کر دے گا کہ وہ اس اختلاط کے کاتمہ کی کوشش کرے اور موجودہ صورتحال کو بدل ڈالے جبکہ اس اختلاط سے اس کے سینکڑوں جنسی منافع وابستہ ہیں اسی سے تسکین نظر کا سامان بہم ہوتا ہے، اسی سے لمس کی لذت حاصل ہوتی ہے اسی حسن کی آنچ سے عشق کی سینک ہوتی ہے اور اس طرح کے سینکڑوں جنسی فوائد ہیں جن کا اندازہ وہی افراد کر سکتے ہیں جو اس اختلاط سے دو چار ہوں اور جن کی زندگی اس جنسیت کی نذر ہو چکی ہو۔

مقصد یہ ہے کہ ہمیں صرف صالح نظام کے ادراک کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ان فطری رجحانات کی بھی ضرورت ہے جو انسان کو اس نظام پر عملدرآمد کرنے کے لئے مجبور کر سکیں اور جن کے بعد بغاوت کے جذبات پسپا اور پامال ہو جائیں۔

﴿۴﴾ جس نظام کو کسی معاشرہ کا انسان ترتیب دیتا ہے اور اسے اس معاشرہ کے لئے صالح وسودمند تصور کرتا ہے وہ اس کی تربیت اور اس کی آفاقی ترقی کے لئے یقیناً ناکافی ہوا کرتا ہے۔ اس لئے کہ انسانی تنظیم انسانی صلاحیت واستعداد کی آئینہ دار ہوا کرتی ہے۔ اس کی پشت پر وہی ارادہ وعزم کام کرتا ہے جو اس مخصوص معاشرہ کی پیداوار ہوتا ہے۔ لہٰذا اگر معاشرہ ضعیف الارادہ ہے تو اس معاشرہ کا ایجاد کیا ہوا نظام قوت ارادی کی تربیت کے لئے مفید نہیں ہوسکتا، وہ تو ایسے ہی نظام کو ایجاد کرے گا جو اس کے ضعف ارادہ کا آئینہ دار اور اس کی فطری اور فکری کمزوری کا ترجمان ہو۔ مثال کے طور پر یوں سمجھ لیجئے کہ جو سماج شراب کی معمولی کشش کے مقابلہ میں اپنے ارادہ پر قابو نہیں پا سکتا، چھوٹی سی لذت کو ترک کرنے پر قادر نہیں ہے، اس سماج سے کیا امید کی جا سکتی ہے کہ وہ ایسے سخت نظام کو رائج کر دے گا جو اس قسم کی تمام لذتوں پر پابندی عائد کرتا ہو اور نفس کو خواہشات سے آزادی دلا سکتا ہو؟

خواہشات کی رو پر بہنے والے سماج سے قوت ارادی کی امید رکھنا خیال وجنون

کی حیثیت رکھتا ہے شراب سے چھٹکارا نہ پاسکنے والے انسان سے خواہشات کی مخالفت کی توقع کرنا انتہائی مہمل بات ہے۔ چاہے وہ شراب کے نقصانات سے کسی حد تک واقفیت کیوں نہ رکھتا ہو اور اس کا کتنا ہی احساس کیوں نہ کرتا ہو۔ اس لئے کہ نقصانات کا احساس اسی وقت شدید ہوگا جب شراب کا استعمال زیادہ مقدار میں ہوگا اور شراب کا زیادہ مقدار میں استعمال ہی انسان کی قوت ارادی کے سلب ہو جانے کا باعث ہے، لہٰذا شرابی کسی وقت بھی خواہشات کے طوفان کو روکنے پر قادر نہیں ہوسکتا اور نہ خواہش کے مخالف نظام کو رائج کر سکتا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ انسانی تمدن کسی وقت بھی ایسے قانون کو نافذ نہیں کر سکا جو انسان کو خواہشات کی غلامی سے آزادی دلا کر اسے صحیح انسانیت کی سطح تک پہنچا سکتا۔ آج کے انتہائی ترقی یافتہ متمدن ملک امریکہ ہی کو دیکھ لیجئے کہ وہ ''حرمت شراب'' کے قانون کو نافذ کرنے سے بہر طور پر عاجز ہو چکا ہے اور اس کا سبب یہی ہے کہ خواہش پرست سماج کبھی خواہش کے خلاف نظام برداشت نہیں کر سکتا اور انسانیت کو اس قعر مذلت سے نجات نہیں دلا سکتا۔

حالانکہ اسی کے برخلاف یہ اسلام کی روحانی تربیت تھی کہ اس نے تھوڑے ہی عرصے میں ایک پورے معاشرہ سے شراب جیسی تمام لعنتوں کو دور کر دیا اور انسان کے اندر قوت ارادی کو انتہائی مستحکم بنا دیا۔

طبیعی اور اجتماعی تجربات کا فرق واضح کرنے کے بعد ایک دوسرا سوال بھی پیدا ہوتا ہے جس کا جواب دنیا بھی تکمیل بحث کے لئے انتہائی ضروری ہے۔ سوال یہ ہے کہ معاشرتی زندگی کی تنظیم اور اجتماعی حیات کی تشکیل کے لئے طبیعی علم سے کس حد تک فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ فزکس اور کیمسٹری کے تازہ ترین تحقیقات اجتماعی نظام کے ادراک میں کہاں تک مددگار ثابت ہو سکتے ہیں؟ یا دوسرے لفظوں میں یہ کہا جائے کہ کیا طبیعی اور تجرباتی علوم کی ترقی صالح نظام کے ادراک کے مسئلے میں انسانی تاریخ کے مطالعہ سے بے نیاز بنا سکتی ہے؟ اور کیا یہ ممکن ہے کہ ماضی قدیم کے حالات کو تاریخ کے آئینہ میں دور سے

دیکھنے کے بجائے فزکس اور کیمسٹری کے تازہ ترین انکشافات کی روشنی میں اجتماعی نظام قائم کرلیا جائے؟۔

بعض خوش فہم لوگوں کا خیال ہے کہ مغرب کی یہ روز افزوں ترقی یقیناً انسان میں اتنی صلاحیت پیدا کرسکتی ہے کہ وہ اپنی اجتماعی زندگی کی تنظیم انہیں ترقیات کی روشنی میں لے کر اور کسی گزشتہ دور کے مطالعے کی ضرورت نہ پڑے اس لئے کہ اجتماعی نظام اسی نظام کا نام ہے جو انسانوں کی ضروریات کو بہتر سے بہتر طریقے سے پورا کر سکے اور انسانی ضروریات واقعی حیثیت رکھتے ہیں، جن کا صحیح اندازہ جدید علوم کی روشنی میں کیا جاسکتا ہے۔ ان انکشافات سے یہ پتہ لگایا جاسکتا ہے کہ ان ضروریات کو پورا کرنے کے لئے کن اعمال کی ضرورت ہے اور ان اعمال کے اثرات کیا ہیں؟ اور جب یہ سب کچھ ممکن ہے انسانی ضروریات قیاس میں آسکتی ہیں۔ انہیں پورا کرنیوالے افعال بھی محدود حیثیت رکھتے ہیں۔ ان افعال کے اثرات بھی حساب میں آنے کے قابل ہیں تو یہ کیونکر ممکن نہیں ہے کہ چند اشخاص کا تجربہ کرکے انسان کے تمام طبیعی حیاتیاتی عوامل کا پتہ لگالیا جائے۔ ان کے کاموں کا اندازہ کرلیا جائے اور ان کی روشنی میں ایک ایسا نظام مرتب کرلیا جائے جو افراد کی عقلی اور فکری صلاحیتوں کی تربیت کرسکے۔

بعض لوگ تو اور بھی آگے بڑھ گئے ہیں اور ان کا خیال ہے کہ یہ بات ممکن ہی نہیں ہے بلکہ یورپ کے جدید ترین تمدن میں واقع بھی ہوئی ہے۔ اس نے مذہب، اخلاق اور اس قسم کے تمام فکری اور اجتماعی مقولات کو ترک کرنے کے بعد اپنی زندگی کو علمی انکشافات کی بنیاد پر منظم کرنے کی کوشش کی ہے اور انسانیت کے لئے ایک راستہ تلاش کیا ہے جس سے آسمانوں کے دروازے کھل گئے ہیں اور زمین خزانے اگلنے لگی ہے۔

اس مقام پر ہمارا فرض ہو جاتا ہے کہ اصل مسئلہ کو حل کرنے سے پہلے ان خوش اعتقادیوں پر ایک نظر کرتے جائیں اور یہ واضح کردیں کہ یورپ کے اس جدید تمدن کو علمی انکشافات سے کوئی واسطہ نہیں ہے، ان کے جملہ قوانین وقواعد نظریاتی ہیں، جن کی بنیاد فلسفی

اصول اور مخصوص عقائد پر ہے۔ انہیں فزکس کے تجربات اور کیمسٹری کے تجزیہ سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔ اس کی پشت پر نہ انسانی ضروریات کا حساب لگایا گیا ہے اور نہ ان ضروریات کو پورا کرنے والے اعمال کا........ان کی انقلابی تاریخ کا بغور مطالعہ کرنے والا جانتا ہے کہ مادی میدانوں میں ان کا عام نظریہ اجتماعی اور تنظیمی میدان کے عمومی خیال سے بالکل الگ ہے اور وہ مادی میدان میں تجربات ومشاہدات کے قائل ہیں........ پانی کی ترکیب، ہوا کا وزن، جذب کی صلاحیت، ایٹم کا تجزیہ یہ تمام باتیں انہوں نے تجربے سے سیکھی ہیں۔لیکن اجتماعی اور معاشرتی میدان میں ایسا کچھ نہیں کیا۔ یہاں کی عقل چند نظریاتی افکار سے منظم ہوئی ہے۔ انہوں نے انقلاب کے بعد انسانی حقوق کا اعلان کیا حالانکہ حق کا تصور خود ہی غیر تجرباتی ہے۔ دنیا جانتی ہے کہ انسانی آزادی جو اس اعلان کا بنیادی رکن ہے کوئی قابل حساب وقیاس شے نہیں ہے۔ حساب صرف ضروریات کا ہوسکتا ہے حریت وآزادی کا نہیں، بلکہ اسی کے ساتھ ساتھ جب معاشرے کے افراد کے درمیان مساوات کا قانون دیکھا جاتا ہے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ اس کا کوئی تعلق جدید انکشافات سے نہیں ہے۔ ان انکشافات میں کبھی ایسا کوئی تجربہ نہیں کیا گیا بلکہ اگر تجربہ کیا جاتا تو صاف واضح ہو جاتا کہ تمام افراد سوائے انسانیت کے کسی چیز میں برابر نہیں ہیں ہر ایک کی فکری، عقلی، نفسیاتی، حیاتیاتی صلاحیت الگ ہے اور ہر ایک کی باطنی داخلی استعداد جدا........ یہ قانون صرف ایک اخلاقی قانون ہے جس کو علمی تجربات سے دور کا بھی لگاؤ نہیں ہے، جس کا صاف سا مطلب یہ ہے کہ علمی تجربات اور اجتماعی تنظیم یہ دو الگ میدان ہیں۔ یورپ نے علمی تجربات میں ضرور ترقی کی ہے لیکن یہ ترقی اجتماعی تنظیم کو شامل نہیں ہوسکی۔ اور نہ یورپ نے اس سے سیاست اقتصادت یا اجتماع کے کسی میدان میں کوئی فائدہ اٹھایا ہے۔

ہمارا مقصد اس بیان سے صرف مغرب کی صورتحال کا واضح کرنا ہے۔ ہم مغربی تمدن پر کوئی اعتراض نہیں کرنا چاہتے کہ اس نے اپنے اجتماعی نظام کی تشکیل میں اپنے علمی تجربات سے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا یا اپنے نظام کو ان تجربات کی بنیاد پر نہیں مرتب کیا، اس

لئے کہ ہماری نظر میں علمی تجربات کی بنیاد پر اجتماعی نظام کی تشکیل قطعی ناممکن ہے۔
یہ صحیح ہے کہ انسانی ضروریات ممنون تجربہ ہو سکتی ہیں، اور یہ بھی صحیح ہے کہ ان ضروریات کو پورا کرنے کے طریقے تجربے میں آ سکتے ہیں لیکن مشکل یہ ہے کہ اجتماعی نظام میں مسئلہ اس فرد یا اس فرد کے ضروریات کو پورا کرنے کا نہیں ہے بلکہ یہاں سارا مسئلہ یہ ہے کہ پورے سماج کے ضروریات کے درمیان توازن کیونکر پیدا کیا جائے اور وہ کون سے روابط و تعلقات ہوں جن کی بنیاد پر تمام افراد کی ضرورتیں پوری ہو سکیں.........اب ظاہر ہے کہ افراد کے ضروریات کو پورا کرنے کے تجربے ایسا ماحول نہیں بنا سکتے اور نہ تعلقات کی تحدید کر سکتے ہیں۔ یہ تو صرف اسی وقت ہو سکتا ہے جب ایک معاشرے پر ایک نظام کو نافذ کیا جائے اور پھر اجتماعی تجربے سے اس کے محاسن و عیوب کا اندازہ کیا جائے تا کہ یہ معلوم ہو سکے کہ کن طریقوں سے یہ توازن قائم ہو سکتا ہے اور کس طرح معاشرہ واصلاح و سکون کی راہوں پر چل سکتا ہے۔

اسی کے ساتھ ساتھ یہ بات بھی پیش نظر رکھنا ہو گی کہ بعض ضرورتیں یا کمزوریاں دو ایک عملی تجربوں سے معلوم نہیں ہونگی۔ بلکہ ان کے لئے ایک پورے اجتماعی تجربے کی بہر حال ضرورت ہو گی۔ مثال کے طور پر یوں سمجھ لیجئے کہ ایک شخص بدکاری اور زنا کا عادی ہے لیکن جسمانی طور پر اس کے جسم میں کوئی عیب یا نقص نہیں ہے لیکن یہی بات جب ایک پورے معاشرے میں پیدا ہو جاتی ہے اور پورا سماج خواہشات کی رو پر بہنے لگتا ہے تو تھوڑے ہی عرصے کے بعد اس کی روحانیت پاش پاش ہو جاتی ہے۔ تہذیبی جرأت ختم ہو جاتی ہے اور ادارے کی قوت، فکر کی جودت فنا کے گھاٹ اتر جاتی ہے......ظاہر ہے کہ یہ بات دو ایک آدمیوں کے حالات سے دریافت نہیں کی جا سکتی بلکہ اس کے لئے کافی عرصے تک ایک ایسے سماج کا مطالعہ کرنا پڑے گا جو زنا کا عادی اور بدکاری کا خوگر ہو تا کہ اس کے مفاسد نگاہوں کے سامنے آ سکیں اور فحاشی کا صحیح نتیجہ معلوم ہو سکے۔

اس کے علاوہ ایک بات یہ بھی ہے کہ ایسے حالات میں اجتماعی تجربہ کی طرح طبیعی

تجربہ بھی بدنام ہو جائے گا اس لئے کہ اجتماعی تجربہ نفسیات کا پابند ہو جایا کرتا ہے۔ اب اگر اجتماعی تجربہ بھی طبیعی تجربہ کے سانچے میں ڈھل جائے گا تو طبیعی تجربہ بھی اپنی پاکیزگی کو کھو بیٹھے گا اور انسان اس تجربے میں بھی خواہش کا پابند ہو جائے گا جو انسان اور انسانیت کے لئے بے حد ضرر رساں شے ہے۔



# تفصیلی گفتگو

صالح نظام کے ادراک اور اجتماعی تنظیم کی دریافت کے بارے میں انسان کی فکری صلاحیتوں کا جائزہ لینے کے بعد ہم ان نظاموں کے سلسلے میں گفتگو کرنا چاہتے ہیں جو آج کی دنیا کے ذہنوں پر چھائے ہوئے ہیں اور جن کے درمیان فکری یا سیاسی کشمکش موجود ہے........ایسے نظام چار قسم کے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| ﴿۱﴾ سرمایہ داری | ﴿۲﴾ اشتراکیت |
| ﴿۳﴾ اشتمالیت | ﴿۴﴾ اسلام |

ان میں تین نظام وہ ہیں جو انسانی صلاحیت کے آئینہ دار اور انسانی فکر کی پیداوار ہیں۔ انہیں افراد نوع نے اس ایک بنیادی سوال کے جواب میں وضع کیا ہے کہ ''اجتماعی زندگی کے لئے صالح نظام کون سا ہے''؟ ہر نظام اپنے وضع کرنے والے کی ذہنی صلاحیت کا عکاس اور اس کی فکری استعداد کا ترجمان ہے۔

لیکن اسلام........اجتماعی میدان میں کسی بشر کی فکر ونظر کا ترجمان بن کر نہیں آیا۔ بلکہ وہ ایک دین کی حیثیت رکھتا ہے جس کی بنیادیں وحی الٰہی اور ربط سماوی پر قائم ہیں۔ اس کی تشکیل میں کسی انسان کا عملی یا اجتماعی تجربہ شامل نہیں ہے اور نہ اس میں تاریخ کے حالات سے مدد لی گئی ہے۔

آج کی دنیا ان چار نظاموں میں سے دو پر تقسیم ہو گئی ہے........ایک بلاک سرمایہ دارانہ نظام کا پرستار ہے اور اسی کو انسانیت کے لئے صالح وسودمند سمجھتا ہے اور دوسرا

بلاک اشتراکیت کا دلدادہ ہے، ہر ایک کی ایک سیاست ہے جس کی بنیاد پر اپنے نظام کی حمایت وحفاظت کرتا ہے اور ہر ایک کے ذہن میں ایک اسکیم ہے کہ اپنے بے پناہ اسلحوں کی بنا پر سارے عالم کو اپنے نظام کی گرفت میں لے لے۔

اشتمالیت اور اسلام کا وجود فی الحال انسانی فکر کا رہین منت ہے۔ اور دنیا کے کسی خطے میں ان کا وجود نہیں پایا جاتا۔ یہ اور بات ہے کہ اسلام تاریخ کے ایک دور میں تجربہ کی منزل میں آ چکا ہے جب اس نے اجتماعی تنظیم کے میدان میں اپنی بے پناہ صلاحیتوں کا اظہار کیا تھا۔ لیکن اس کے بعد کچھ طوفان اٹھے، کچھ آندھیاں آئیں، اسلام اپنی صحیح رہنمائی سے محروم ہوا۔ ناپختہ ذہنوں نے حکومت کی باگ ڈور سنبھالی، مذہب کی روح افراد سے جدا ہوئی اور اسلامی نظام کا خیمہ ڈیرا اجڑ گیا........ اب اسلام رہ گیا اور انسانی ذہن......... نظام رہ گیا اور بشری قلب و دماغ......... کچھ مخلص پرستار بھی رہ گئے ہیں جن کے دلوں میں اس کے رواج کی تڑپ تاہنوز باقی ہے۔[1]

لیکن اشتمالیت کو یہ شرف بھی حال نہ ہو سکا اور اشتراکیت ابھی اس کے لئے زمین ہموار کرنے میں لگی ہے......... نظا اشتراکیت کا حقیقی مقصد اشتمالیت ہی تھا لیکن جب سماج اسے برداشت نہ کر سکا تو ارباب حل وعقد نے اشتراکیت کو ابتدائی قدم کے طور پر رائج کر دیا اور ابھی یہ ابتدائی قدم باقی ہے........

ہمارا فرض ہے کہ ہم ہر نظام کے بنیادی اصول وقواعد کا جائزہ لے کر یہ واضح کریں کہ ہمارا موقف کیا ہونا چاہئے اور ہمارے سفینۂ اجتماع کو کس ساحل سے لگنا چاہئے۔؟

---

[1] یہی تڑپ تھی جس نے آیت اللہ الخمینی دام ظلہ کے زیر سایہ ایران میں اسلامی انقلاب برپا کیا اور یہی جذبہ تھا جس کے زیر اثر عراق میں اسلامی اقتدار قائم کرنے کی فکر مصنف محترم کے ذہن میں تھی اور جس کے نتیجہ میں سرکار محترم کو جام شہادت نوش کرنا پڑا۔ آپ کی شہادت نے مسلمان خون میں حرارت پیدا کر دی ہے اور عالم اسلام کو ہوشیار کر دیا ہے کہ دنیا اسلام کے مخلص پرستاروں سے خالی نہیں ہے۔ اسلام قربانی چاہتا ہے مشرق ومغرب کی غلامی نہیں۔

# ''سرمایہ دارنہ ڈیموکریسی''

سرمایہ دارڈیموکریسی اس نظام کا نام ہےجس نے اقتصادی میدان میں ایک قسم کے ظلم کو عام کیا ہےتو سیاسی میدان میں ڈکٹیٹر شپ کوفکرونظر کی منزل میں کنیسہ کا خاتمہ کیا ہےتو سماج کی باگ ڈور ایک ایسی جماعت کے حوالے کردی ہےجس نے پہلے والوں کے کرتوت نئی شکل میں پیش کرنے کوشعار بنایا ہے۔

اس نظام کی بنیاد اس بات پر ہے کہ فرد کومکمل آزادی دے کراس کے مصالح کا تحفظ کیا جائے۔اس لئے کہ فرد کے مصالح ہی فطری طور پر ایک سماج کی مصلحت کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔حکومت کا فرض ہے کہ وہ افراد کے مصالح کا لحاظ رکھے تاکہ اس طرح معاشرہ خودبخو درو بہ ترقی ہوجائے۔

اس نظام میں چارقسم کی آزادی پائی جاتی ہے۔

سیاسی،اقتصادی،فکری،شخصی

سیاسی آزادی کا مطلب یہ ہے کہ ہرشخص عمومی زندگی اورسماجی بہبود کے منصوبوں میں رائے دینے کا حق رکھتا ہےحکومتیں عوام کی رائے سے قائم نہ ہوں گی اور ہرشخص کی رائے کا برابر سے احترام کیا جائے گا۔حکومت انہی عوام کی فلاح وبہبود کے لئے قائم کی جاتی ہے۔اس کے قیام میں ان سے رائے لینااور پھران کی رائے کا احترام کرناایک بنیادی فرض ہے جسے نظر انداز کرنا ناانصافی اورظلم ہے۔وہ اپنی مصلحت کو بہتر سمجھتے ہیں اوراسی سمجھ کے مطابق حکام کا انتخاب کرسکتے ہیں۔اس مسئلہ میں کسی ایک فرد یا چندافرادکوترجیح نہیں دی جا

سکتی یہ پورے سماج کی موت وحیات کا مسئلہ ہے۔اس میں ہر شخص کو اپنی قسمت کا فیصلہ خود کرنا ہوگا اور پھر جب اجتماعی زندگی کے نتائج واثرات میں سب برابر کے شریک ہیں تو کوئی معنی نہیں ہیں کہ اس کی تشکیل وتنظیم میں انہیں برابر سے شریک نہ کیا جائے۔۔۔اسی بنیاد پر الیکشن کا قانون نافذ ہوا اور حکومتوں کے اختیارات کو اکثریت کی رائے کا تابع بنادیا گیا۔

اقتصادی آزادی کا مطلب یہ ہے کہ معاشی میدان میں ہر شخص کو مکمل طور پر آزاد رکھا جائے، کسی پر پابندی نہ لگائی جائے، ملک کا ہر باشندہ ان اختیارات کا حامل ہو کہ وہ چیزوں کو اپنی ملکیت بنا سکے، چاہے اس کا مقصد صرف کرنا ہو یا پیداوار کو بڑھانا ہو........ وہ اسے تباہ وبرباد کردے یا بیلنس بڑھالے۔ جو چیز چاہے پیدا کرے جس طرح چاہے پیدا کرے۔جس مقصد کے لئے چاہے پیدا کرے، اور جس انداز سے چاہے اپنی ثروت میں اضافہ کرے۔

اس نظریہ کے بعض پرستاروں کا یہ عقیدہ ہے کہ اقتصادی میدان کی یہ آزادی جو ایک قسم کی فطری حیثیت رکھتی ہے ایک عظیم سیاست ہے جو سماج کی اصلاح اور اقتصادی توازن کے قائم کرنے کا بہترین ذریعہ ہے۔ انسان میں ذاتی فائدہ کا جذبہ ہوتا ہے جو اسے ہر تکلیف کو برداشت کرنے اور ہر عملی میدان میں نشاط ظاہر کرنے کی دعوت دیتا ہے اور یہی تحمل ونشاط ایک دن سماجی ارتقا کا پیش خیمہ بن جاتا ہے۔ بازار میں پیداوار والوں اور بیوپاریوں کی آزادی سے پیدا ہونے والے مقابلے سے مختلف معاملات میں روح عدل و انصاف پیدا ہوسکتی ہے اور کوئی آدمی بھی زیادتی سے کام نہیں لے سکتا۔ اقتصادیات کا فطری قانون ہے کہ جب کسی جنس کی قیمت اس کی فطری حیثیت سے زیادہ ہوجائے گی تو اس کی طلب خود بخود کم ہوجائے گی اور طلب کی کمی خود ہی ایک دن قیمت کی کمی کا سبب بن جائے گی۔ ہر شخص اپنے مال کو نکالنے کے لئے قیمت کم کرے گا اور اس طرح نتیجہ میں قیمتوں میں توازن پیدا ہو جائے گا، یہی حال شخصی آزادی اور بازاری مقابلے کا ہوگا۔ شخصی آزادی انسان کو آمادہ کرے گی کہ اپنے فائدے کے لئے زیادہ سے زیادہ جنس پیدا کرے۔

مصارف کم سے کم ہوں اور یہ بات ذاتی اور انفرادی ہونے کے باوجود اجتماعی مصلحت کا پیش خیمہ بن جائے گی۔

اس طرح بازار میں مقابلہ کی بنیاد پڑے گی ہر شخص اشیا کی قیمت، مزدور کی اجرت کا خاص لحاظ رکھے گا۔ ہر ایک کو قیمت کے اضافے اور مزدور کی اجرت کی کمی سے اندیشہ ہوگا اور ذاتی منافع کے زیر سایہ بھی سماجی فلاح پروان چڑھ جائے گی۔

فکری آزادی کے معنی یہ ہیں کہ لوگ اپنے عقائد و نظریات میں آزاد رہیں۔ اپنے ذہن کے مطابق سوچیں اور اپنی عقل کے مطابق فیصلہ کریں۔ حکومت کو ان کی کسی فکری خواہش یا نفسانی طلب پر پابندی لگانے کا حق نہیں ہے اور نہ وہ ان معاملات میں مداخلت کرسکتی ہے۔

شخصی آزادی کا مطلب یہ ہے کہ انسان اپنے رہن سہن کے طریقوں میں ہر قید و بند سے آزاد رہے، اپنے ارادہ کا مالک ہو، اور اپنی رغبت میں مختار......... چاہے اس سلوک سے کتنے ہی غلط اثرات کیوں نہ پیدا ہوں اور قوت ارادی کسی قدر کمزور کیوں نہ ہو جائے، شرط صرف یہ ہے کہ یہ انفرادی آزادی دوسروں کی آزادی پر اثر انداز نہ ہو اور ان کے حقوق سے مزاحمت پیدا نہ کرے........ اب ہر شخص اپنی پسند اور خواہش کے مطابق رسم و رواج، عادت و شعار کو اپنا سکتا ہے جب تک دوسروں کی رسم پر کوئی اثر نہ پڑے، اس لئے کہ یہ مسئلہ اس کی ذات سے متعلق ہے اور ذاتی مسائل میں چھیڑ چھاڑ خلاف عقل و منطق ہے۔

دینی آزادی بھی سرمایہ دارانہ نظام میں ایک قسم کی فکری آزادی ہے اور عملی میدان میں اس کا اندراج بھی شخصی آزادی کے ضمن میں ہوجاتا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس نظام میں اجتماعی مصلحت کا دارومدار انفرادی مصالح پر ہے۔ فرد ہی وہ مرکز ہے جس پر جماعت کو قائم ہونا چاہئے اور فرد ہی وہ نقطہ ہے جس سے سماج کا دائرہ تیار ہوتا ہے۔ حکومت کا کام افراد کے مصالح کا تحفظ کرنا اور ان کے فائدے کا بہتر سے بہتر انتظام کرنا ہے۔

یہ ہیں وہ سرمایہ دارانہ ڈیموکریسی کے بنیادی اصول جن کے لئے اس قدر

انقلابات عالم وجود میں آئے اور اس مقدار میں قوموں کو جدوجہد کرنا پڑی۔ ان کے نمائندوں کا دعویٰ تھا کہ جنت انہیں کے زیر قدم ہے، راحت و رفاہیت، سکون و اطمینان، دولت و ثروت سب انہیں کے بل بوتے پر حاصل ہوسکتی ہے۔ اس نظام میں آج تک متعدد ترمیمیں ہوچکی ہیں لیکن اس کی بنیادیں بدستور باقی ہیں اور ان میں کوئی تغیر نہیں ہوسکا ہے۔

## سرمایہ داری کا مادی رخ

کھلی ہوئی بات ہے کہ سرمایہ دارانہ نظام ایک خالص مادی نظام ہے جس پر اول و آخر مبدو معاد کا کوئی تصور نہیں ہے اور صرف مادی فائدے پر نظر رکھی گئی ہے۔ لیکن اس کا بھی کوئی مادی فلسفہ نہیں ہے اور نہ اس کے تفصیلات بیان کئے گئے ہیں۔ یہاں کی زندگی مادیت کے علاوہ ہر تعلق سے جدا ہے اور یہاں کا فلسفہ ہر فلسفہ سے ماورا، اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ یہاں فلسفہ کا کوئی مدرسہ فکر یا اس کے اعوان و انصار نہ تھے بلکہ مقصد صرف یہ ہے کہ ان کا فلسفہ بھی مادیت سے متاثر تھا اور صنعتی انقلاب کے زیر اثر ہر فکر تجربہ کی فریفتہ ہو چکی تھی۔ سابق عقائد مشکوک نگاہوں سے دیکھے جانے لگے تھے اور حقائق پر شبہات ظاہر کئے جا رہے تھے دین کے خلاف سرکشی ہو رہی تھی اور افکار جامد ہو رہی تھیں۔ ظلم و جور کی خوشامد ہو رہی تھی اور ہر معرکہ میں اجتماعی فساد کو فتح نصیب ہو رہی تھی۔

اس ساری مادیت پرستی کا راز یہ تھا کہ صنعتی انقلاب کے بعد سے تجربہ نے نئی نئی ایجادات اور تازہ ترین انکشافات کی بنیاد پر اس قدر اہمیت حاصل کر لی تھی کہ اس دور کا انسان تجربہ کے علاوہ کسی طاقت پر ایمان لانے کے لئے تیار نہ تھا۔ اس کی نظر میں ہر علم و معرفت کی بنیاد اور ہر فیصلہ کی صحت و سلامتی کی اصل یہی تجربہ تھا۔۔۔ نتیجہ یہ ہوا کہ علمی اور صنعتی میدان سے آگے بڑھ کر تجربہ کے فلسفہ و فکر کے میدان میں بھی قدم رکھا اور وہاں بھی بنیادی حیثیت کا حامل ہو گیا.......... حالانکہ ہم اپنی کتاب ''ہمارا فلسفہ'' میں ثابت کر چکے ہیں کہ تجربہ کی صحت کی بنیاد بھی عقلی اور فکری اصولوں پر بنی ہے۔ تجربہ بذات خود کوئی علمی قیمت نہیں رکھتا۔ علوم و معارف کی بنیاد عقل پر ہے جو محسوسات سے بالاتر ہو کر سوچنے کی

صلاحیت رکھتی ہے۔

حقائق میں شک وشبہ کا سبب یہ تھا کہ اس دور میں کچھ باتیں انتہائی بدیہی اور واضح حقیقت کی حیثیت اختیار کر چکی تھیں۔ زمین پورے عالم کا مرکز تسلیم کی جا چکی تھی، انقلاب نے تجربات سے اسے غلط ثابت کر دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ سارے حقائق ایک نظر سے دیکھے جانے لگے اور شک وشبہ کا سیلاب کتنے ہی عقائد وافکار کو اپنے ساتھ بہا لے گیا اور یونانی سفسطہ ازسرِنو میدان حقیقت پر قابض ہو گیا۔

مذہب سے بغاوت و بیزاری کا راز یہ تھا کہ گرجانے دین کے نام پر اس قدر فسادات برپا کئے تھے اور اسے اپنے اغراض وخواہشات کی تکمیل کا یوں ذریعہ بنالیا تھا کہ ہر شخص دین سے بیزار ہونے لگا۔ اب ہر جرم دین کے نام پر ہوتا تھا اور ہر برائی کے لئے دین کا بہانہ ڈھونڈا جانے لگا تھا۔۔۔نتیجہ میں بغاوت لازمی تھی۔ جس کا ظہور ہوا۔ حالانکہ اگر اہل کنیسہ کی یہ حرکتیں نہ ہوتیں تو اس قسم کی کوئی بغاوت سر نہیں اٹھا سکتی تھی۔

تجربات کا بڑھتا ہوا اعتبار، مسلمات کے خلاف انکشاف اور گرجا کے مظالم یہی تینوں عناصر تھے جن کی بنیاد پر مغرب میں مادیت کو اوج وعروج حاصل ہوا......لیکن اس کے بعد بھی سرمایہ داری کا کوئی مادی فلسفہ نہ تھا جو اس کی عاجزی اور اس کے کھوکھلے پن کا زندہ ثبوت تھا اس لئے کہ کوئی بھی تنظیم اس وقت تک کارگر نہیں ہو سکتی جب تک اس کی پشت پر کوئی بنیادی فلسفہ نہ ہو اور کوئی بھی ضابطہ اس وقت تک مفید نہیں ہو سکتا جب تک اس کا مرکزی نقطہ نہ معین ہو........ یہ عجیب وغریب تضاد ہے کہ حیات کے مسائل پر الگ بحث کی جائے اور اجتماعی تنظیم کے لئے علیحدہ سے فکر کی جائے جبکہ تنظیم کا مطلب ہی حیات کو منظم کرنا اور نظام کا مقصد اولین حیات کی ترتیب وتہذیب ہے۔ حیات اگر کسی قوت غیبی اور طاقت خلاق کی صنعت وایجاد ہے تو اس کے تمام اطوار وحالات، جملہ آداب وکیفیات اسی کے اشارے کے مطابق ہوں گے وہ اس کے تقاضوں سے زیادہ باخبر اور اس کے مسائل سے زیادہ واقف کار ہوگی۔ اور اگر از خود موجود شدہ ہوگی تو اس کی تنظیم ذاتی اور خودرائے

ہوگی اور اس کی کوئی بنیاد نہ ہوگی۔ اسی طرح اگر حیات دنیا کسی حیات لامحدود کا نتیجہ ہوگی تو اس حیات کے قوانین اسی حیات سے حاصل کئے جائیں گے اور اگر اتفاقیہ موجود ہوگی تو اس کے قوانین کی کوئی ابتدائی منزل نہ ہوگی۔ جس سے معلوم ہوتا ہے ایمان باللہ کا مسئلہ خالص فکری اور عقلی مسئلہ نہیں ہے جسے حیات وکائنات کے مسائل سے الگ کیا جا سکے بلکہ ایک ایسا مسئلہ ہے جو عقل وقلب وحیات تینوں سے بیک وقت مربوط ہے۔ عقل اس کا اعتراف کرتی ہے۔ قلب اطمینان پیدا کرتا ہے اور حیات اسی کے سانچے میں ڈھل جاتی ہے۔

ایمان کے زندگی سے مربوط ہونے کی ایک دلیل خود سرمایہ دارانہ نظام بھی ہے، اس لئے کہ اس نظام کی بنیاد صرف اس بات پر ہے کہ عالم وجود میں کوئی ایک ایسا فرد یا چند افراد کی کوئی ایک ایسی جماعت نہیں ہے جس کی طرف تنظیم حیات کے مسئلہ کو موڑا جا سکے اور جس کے اشارے پر پوری زندگی کو رقصاں کیا جا سکے، اور یہ ایک ایسی مادیت ہے جس کا مطلب کائنات کے از خود وجود کے علاوہ کچھ نہیں ہے تو اگر سرمایہ داری مادیت کی ممنون کرم ہوسکتی ہے تو دوسرا نظام مادیت کا مخالف بھی ہوسکتا ہے اور نتیجہ میں دونوں ہی عقائد وافکار کے نتائج ہوں گے یہ اور بات ہے کہ سرمایہ داری اس رابطہ کے اعلان کی جرات نہیں رکھتی وہ اپنے کو مادیت کا نتیجہ نہیں کہلانا چاہتی یا اسے اس فطری رابطہ کی اطلاع بھی نہیں ہے اور وہ یہ نہیں جانتی کہ زندگی کا کوئی مسئلہ عقیدہ فکر کی دنیا سے الگ نہیں ہوسکتا اور حیات کی کوئی تنظیم حیات کے بارے میں رائے قائم کئے بغیر ناممکن ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ سرمایہ داری ایک مادی نظام ہے لیکن بلا فلسفہ ایک خود رائے تنظیم ہے لیکن بلا فکر وشعور۔



# سرمایہ داری اور اخلاق

سرمایہ داری کی اسی مادیت پرستی کا نتیجہ تھا کہ اخلاقیات اس کے نظام سے الگ کر دیئے گئے اور دوسرے لفظوں میں اخلاقی قدریں بالکل بدل گئیں۔ ان کے مفاہیم میں تغیر وتبدل پیدا ہو گیا، انفرادی فائدہ اعلیٰ مقصد بن گیا، ہر آزادی اس مقصد کے حصول کے لئے مباح ہو گئی اور انجام کار میں وہ تمام مصائب وآلام، شدائد ومحن منظر عام پر آ گئے جن کے اثر سے ایک عالم چیخ اٹھا اور فضا اس کی فریاد سے گونجنے لگی۔

سرمایہ دار ڈیموکریسی کے بعض حمایت کار یہ کہنے کے عادی ہو گئے ہیں کہ شخصی مقصد ہی اجتماعی مصلحت کی ایجاد کا بہترین ذریعہ ہے، دور کہن میں جو کام اخلاق سے لیا جاتا تھا آج وہ کام شخصی منفعت سے بآسانی لیا جا سکتا ہے۔ اخلاق کو درمیان میں لانے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ انسان جب کوئی اجتماعی خدمت انجام دیتا ہے تو وہ اپنا فائدہ بھی حاصل کرتا ہے اور اپنی خدمت بھی انجام دیتا ہے اس لئے کہ وہ بھی اسی اجتماع کا ایک جزاور اسی سماج کا ایک فرد ہے۔ ایک انسان جب کسی شخص کو خطرے سے نجات دلاتا ہے تو وہ اجتماعی مفاد کے ساتھ ساتھ ذاتی فائدہ بھی اٹھاتا ہے کہ ایک وقت میں یہ شخص اجتماعی خدمت کرے گا تو اس کا فائدہ نجات دلانے والے کو بھی پہنچے گا۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ شخصی فائدہ کا تصور اور ذاتی مصالح کا تحفظ ہی انسان کو اجتماعی خدمتوں پر آمادہ کرتا رہے گا اور نہ کسی اخلاقی قانون کی ضرورت پڑے گی نہ تہذیبی اقدار کی۔

میرا خیال یہ ہے کہ اس تصور کو ذہنوں کی وسعت میں جگہ دی جائے تو زیادہ بہتر

